دیگر:- جس کسی کو اپنے قبضے میں لانا ہووے پہلے پہل اس کی تصویر بنا دیں - اور پھر مندرجہ ذیل جنتر کو کسی کاغذ پر لکھیں اور چاروں کے نام ہر ایک کونہ پر ہر ایک کا نام تحریر کریں - اور پھر طالب و مطلوب کے ناموں کے عددوں کو پہلے اضلاع کی طرف سے پڑھیں - اور اسے اپنے پاس رکھیں - اس طرح سے مطلوب تابعدار ہو جاوے گا - اور ہمیشہ آپ کے زیر سایہ رہے -

| نام طالب | ۱۶ | ۴۰۴ | ۱۴۷ | اسکی ماں |
|---|---|---|---|---|
| ۴۰۵ | ۱۳۶ | ۱۲ | ۱۱۱ | ۱۴۸ |
| ۱۳ | ۴۴ | ۱۳۷ | ۴۰۶ | ۱۱۲ |
| ۱۳۸ | ۱۳ | ۱۴۵ | ۱۲ | ۴۰۲ |
| مطلوب کا نام | ۴۰۳ | ۱۱۴ | ۱۳۴ | اسکی ماں |

## بیوی کو اپنے ماتحت رکھنے کا جنتر

اگر خاوند اور بیوی میں ہر روز لڑائی ہوتی رہتی ہو - یا کسی وجہ سے ناراضگی رہتی ہو - یا بیوی خاوند سے لڑتی ہو تو شوہر کو چاہیئے کہ مندرجہ ذیل جنتر کو ایک کاغذ پر لکھ لیوے اور اس طرح اپنے پاس اس لکھے ہوئے جنتر کو رکھنے سے بیوی تابع میں آجاوے گی - اور ہر طرح سے محبت کرے گی۔

جنتر صفحہ ۸۵ پر ہے -



| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۱۶۳۷۰ | ۳۱۶۳۸۴ | ۳۱۶۳۸۱ | ۳۱۶۴۷۸ |
| ۳۱۶۳۸۲ | ۳۱۶۴۷۷ | ۳۱۶۳۷۱ | ۳۱۶۳۸۳ |
| ۳۱۶۴۸۵ | ۳۱۶۴۷۹ | ۳۱۶۳۸۶ | ۳۱۶۴۷۳ |
| ۳۱۶۴۸۵ | ۳۱۶۴۷۳ | ۳۱۶۴۷۵ | ۳۱۶۴۸۰ |

## کسی اور کو اپنی محبت میں قابو کرنے کا جنتر

اگر کسی اور کو اپنا فریفتہ و شیدا بنانا ہو یعنی اپنی محبت میں قابو کرنا ہو - تو عامل کو چاہیئے - کہ مندرجہ ذیل جنتر کو کسی ایک کاغذ پر تحریر کر کے بعد ازاں اس کو اپنے کریکی کے دل کے درمیان رکھے - اس طرح کرنے سے مطلوب بے بس ہو کر تمہاری خدمت میں حاضر ہو جاوے گا - اور جب تک زندہ رہو گے تمہارے ماتحت رہے گا جنتر یہ ہے۔

۱۱ ۹ ۱۸۸ ۸۱ ۸۱ ۱۱۱ ۹۴

| |
|---|
| عم لط ہ لر البلاد جع |
| یہ لہاد ا ا طع اور حدا |
| ضضراع رحا اللہ حسی حطی |

فلاں بن فلاں علی حب فلاں ترک اک رو کر رو ک کم

**عشق میں پھنسانے کا جنتر:-** اگر کسی کو اپنے عشق میں مست بنانا چاہتے ہو تو عامل کو چاہیئے کہ ایک گھوڑے کا نعل لائے مگر شرط یہ ہے کہ نعل سیاہ رنگ کے گھوڑے کا ہو۔ پھر اس میں چھ سوراخ کریں پھر اس آدمی کا نام جسکو تم چاہتے ہو معہ اسکی والدہ کے نام اس پہ لکھے جاویں لیکن خالی علم

کا نام معہ اسکی والدہ کے نام لکھا جانا ضروری ہے اور ساتھ ہی نقل پہ مندرجہ ذیل جنتر کو یہاں بھی تحریر کر کے اسے زمین میں دفن کر دے۔ بعد ازاں اس پر متواتر آگ جلائے۔ یہاں تک کہ اس کا مطلب حاصل ہو جاوے۔ یعنی مطلوب بیقرار ہو کر حاضر ہو جاوے گا۔ جنتر یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۴۴ اج | ۱۱۸ | ۲۲۰۱۰۲۰۰ |
| ۸۱۰۹۳۰ | ۱ ۱۹ | ۶ ۱۲ ۲۰۰ ۱۰ |
| ۸ ۱۰۰ ۱۰۴۲۰۰ | ۱ ۱۹ | ۲۰۰ ۱۲ ۱۰ |

## کسی اور کو محبت میں پھنسانے کا طریقہ

پہلے بکری کا شانہ لاویں۔ پھر آفتاب کے طلوع ہونے کے وقت اس پہ مندرجہ ذیل جنتر کو تحریر کریں اور ان کے ساتھ ہی طالب مطلوب اور ان کے بالوں کا نام بھی لکھا جاوے۔ اور اسے تنور یا چولھے میں دبا دیا جائے۔ پھر اس کے اوپر آگ لگا دی جاوے۔ پھر کیا ہوگا کہ مطلوب بیقرار ہو کر حاضر خدمت ہو۔ جنتر یہ ہے۔

۱۵۰۰۲۵۱۷

۶۶۶۶۲۶۲۲ — ۹۱۱۰۸ کا ملہام — ۱۱۱۸ ۱۱۸۷۱ ۱۱۷

علی حب فلاں بن فلاں

علی حب فلاں بن فلاں

دیگر اور بدھوار کے دن مشتری کی پہلی گھڑی میں مندرجہ ذیل جنتر کو کاغذ پہ تحریر کریں۔ پھر ان میں آٹا لا کر اسکی گولیاں بنا دیں۔ اور دریا میں پھینک آئیں پھر ہر روز تیس جنتر لکھ کر دریا میں گولیاں بنا کر ڈالیں۔ پس مطلوب جہاں ہوگا مجبور



حاضر ہو کر درشن دیوے گا۔ اور تمام عمر بھر آپ کے ماتحت رہے گا۔ جنتر یہ ہے

| | | |
|---|---|---|
| ۱۳۳ | ۳۲۶۷ | ۴۰ |
| ۲۸۶ | ۱۶۳ | ۲۴۶ |
| ۲۸۶ | نام مطلوب | ۲۰۳ |

فلاں بن فلاں الحب فلاں بن فلاں

## اپنی محبت میں دیوانہ کرنیکا جنتر:-

اگر کسی کو اپنی محبت میں دیوانہ کرنا ہو۔ تو مندرجہ ذیل جنتر کو بکری کے شانہ پر لکھے۔ لیکن جنتر اتوار کے دن لکھا جاوے۔ پھر اس شانہ پہ آگ کی گرمی پہنچائی جاوے۔ اس طرح کرنے سے مطلوب خود بخود بیقرار ہو کر حاضر ہو جاوے گا۔ اور تمام عمر آپکی خاطر تواضع کرتا رہے گا۔

| | | |
|---|---|---|
| ۲ | ۷ | ۶ |
| ۹ | ۵ | ۱ |
| ۴ | ۳ | ۸ |

## دشمن وغیرہ کو تباہ کرنے کا جنتر دشمن کی زبان بند کرنے کا جنتر

اگر اپنے دشمن اور حاسد کی زبان کو بند کرنا چاہو۔ تو عامل کو چاہیے کہ مندرجہ ذیل جنتر کو کسی ایک کاغذ پر لکھے اور اس کے نیچے اپنا نام معہ ولدیت اور اپنے دشمن کا نام معہ ولدیت کے تحریر کرے۔ بعد ازاں ایک کیاری

پتھر سے کو اس کے نیچے اس نقشہ منتر کو دبا دیوے۔ دشمن اور حسد کرنے والوں کی زبان بند ہو جاوے گی۔ جنتر یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۱۶۵۶ | ۱۶۴۵ | ۱۶۵۸ |
| ۱۶۵۷ | ۱۶۵۵ | ۱۶۵۳ |
| ۱۶۵۲ | ۱۶۵۹ | ۱۶۵۴ |

## چوری گیا ہوا مال واپس لانے کا منتر

جس آدمی کے مال کی چوری ہو گئی ہو۔ تو اس کو چاہیئے کہ مندرجہ ذیل جنتر کو کسی کاغذ پہ تحریر کرے۔ اس طرح سے تین یا سات بار جنتر لکھ کر اس کی ایک چراغ کی بتی بنائے اور اس کو چراغ میں ڈال کر جلائے اور ساتھ ہی ساتھ تین دفعہ جنتر لکھ کر آگ میں بھی ڈالے۔ یا مٹی میں لپیٹ کر آگ میں دبا دیوے۔ اس طرح چور کو بہت تکلیف ہو گی اور وہ خود آ کر چوری کیا ہوا مال واپس دے جاوے گا اور وہ بستر مرگ پر پڑ جاوے گا۔ اور دست وغیرہ لگ جاویں گے جنتر یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱۸ | ۱۲۱ | ۱۲۴ | ۱۱۱ |
| ۱۲۳ | ۱۱۲ | ۱۱۷ | ۱۲۲ |
| ۱۳ | ۱۱۵ | ۱۱۴ | ۱۱۶ |
| ۱۲۳ | ۱۲۶ | ۱۱۹ | ۱۲۰ |



**دشمنی پیدا کرنے کا جنتر:** جن دو آدمیوں کے درمیان دشمنی کرانی منظور ہووے۔ تو عامل کو چاہیئے کہ مندرجہ ذیل جنتر کو کاغذ پر تحریر کرے۔ اور پھر پانی میں گھول کر ان دونوں آدمیوں کو جن کے درمیان دشمنی کرانی ہو۔ پلا دیا جائے۔ ایسا کرنے سے دونوں کے درمیان دشمنی ہو جاوے گی۔ اور جب تک جیتے رہیں گے دشمنی اپنا قدم ان کے ساتھ ہی رکھے گی۔ جنتر یہ ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۲۷ | ۲۱ | ۲۳ | ۲۱ | ۵ | ۹ |
| ل | ۹۵ | ۲۴ | ۹۲ | ۷۲ | ۷ |
| ۴۲ | ع | ۲ | ع | ص | ۹۳ |

یا اس طریق سے بھی ہو سکتا ہے۔ کہ جنتر ذیل کو اکتیس بار لکھے اور اسے یا تین دن تک لکھتا رہے۔ اور پھر دشمن کا نام معہ نام اسکی والدہ کے جنتر کی پشت پر تحریر کر دے اور دوپہر کے قریب کسی تنہا جگہ پہ بیٹھ کر یا کھونٹی پر آگ پر جلائے اور سورۃ انا اعطینا پڑھتا جاوے کہ لفظ ابتر کی بجائے تین بار یہ کہے کہ فلاں ہوالابتر ہوالابتر۔ اس طرح عامل کو چاہیئے کہ تین روز تک ایسا کرے اس طرح کرنے سے دشمن کے بدن پر سخت آبلے پڑ جاویں گے اور وہ تباہ و برباد ہو جاوے گا۔

مندرجہ بالا طریق سے تیرہ روز تک دوپہر کے وقت دریا کے کنارے پہ جایا کرے۔ اور وہاں بیٹھ کر جنتر مذکور کا جاپ کرے اور ایک ایک جنتر لکھ کر دریا میں بہایا جاوے اسی طرح سے اگر آٹھ بار بس کرے گا۔ تو دشمن سخت تباہ ہو جاوے گا۔ اور پاگلوں کی طرح پھرتا رہے گا۔ اور جب یہ مراد پوری ہو

جاوے۔ یعنی جب یہ جنتر بند ہو جاوے تو عامل کو لازم ہے کہ ایک بار عزرائیل کی نیاز دیوے۔ پھر اسے آگ میں جلائے۔ یا دریا میں بہاوے۔ اگر عامل ایسا نہ کرے گا۔ تو اندیشہ ہے کہ عامل پر مصیبت طاری ہو جائے۔ اس لیے ضروری کرنا چاہیئے اور تمام کام نہایت احتیاط سے کرنا چاہیئے

جنتر یہ ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۴ | ۵ | ۷ | ۷ |
| ۶۴ | ۶ | ۱۷ | ۱ |
| ۹۵ | ۳ | ۱۳ | ۸ |
| ۶۷ | ۱۶ | ۱۲ | ۱۱ |

## تپ لرزہ کو دفع کرنے کا جنتر

مندرجہ ذیل جنتر کو کسی ایک کاغذ پہ تحریر کیا جاوے پھر مریض کے بازو پہ بخار چڑھنے سے پیشتر باندھ دیا جائے۔ فوراً اسی وقت آرام آجاوے گا۔ اور مریض صحت یاب ہو جاوے گا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۵۷ | ۸۶۰ | ۸۶۳ | ۸۵۰ |
| ۸۶۱ | ۸۵۱ | ۸۵۶ | ۸۶۱ |
| ۸۵۲ | ۸۶۵ | ۸۵۸ | ۸۵۵ |
| ۸۵۱ | ۱۵۲ | ۸۵۴ | ۸۶۴ |

نیز اگر مندرجہ ذیل جنتر کو کسی کاغذ پہ لکھ کر سر میں باندھ دیا جاوے تو مریض فوراً تندرست ہو جاوے گا۔



| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲ ب | ۲۴ | ۲۸ | ۱۴ |
| ۷ ب | ۱۶ | ۲۱ | دیؔ |
| ۱۷ | ۳ | ۳ ب | ری |
| ۱۳ | ۱۲ | ۱ج | ۲۹ |

## آدھے سر کی درد کو دور کرنے کا منتر

مندرجہ ذیل جنتر کو کسی کاغذ پہ لکھیں اور تازہ پانی سے دھو کر نیم سر درد کے مریض کو صبح کے وقت پلا دیویں فوراً صحت ہو جاوے گی۔ جنتر یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| مولوس | | صلح |
| یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح |

## دیگر

اگر مندرجہ ذیل جنتر کو بھی کسی نیک وقت میں کاغذ پر تحریر کریں اور مریض کے سر پہ باندھ دیا جاوے۔ تو فوراً آرام آجاوے گا۔ اور صحت کامل ہو جاوے گی۔

عزرائیل ۷۸۶ جبرائیل

جنتر یہ ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶۴۴ | ۱۶۴۷ | ۱۶۵۲ | ۱۲۳۷ |
| ۱.۶۵۱ | ۱۶.۳۸ | ۱۶۴۳ | ۱۶۴۸ |
| | | | |
| | | | |

## حمل کی حفاظت کرنے کا جنتر

اگر کسی عورت کا حمل بار بار گر جاتا ہو تو عامل کو چاہیئے کہ ایام حمل میں مریضہ کی کمر میں باندھ دیوے۔ بس اس بار حمل نہیں بگڑے گا۔ اور امید ہو جائے گی کہ صبح و شام تک ضرور بچہ پیدا ہوگا۔ جنتر یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ادم | ادم | ادم | ادم |
| ادم | ادم | ادم | ادم |
| ادم | ادم | ادم | ادم |
| ادم | ادم | ادم | ادم |

## جوگہ کو دفعہ کرنے کا جنتر

مندرجہ ذیل مختلف جنتر کو کسی کاغذ پہ لکھو۔ اور پھر وہ جنتر مریض کے گلے میں ڈال دیویں۔ بہت جلد تندرستی ہو جاوے گی۔ جنتر یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٣ | ۹ | ع | ع |
| ١۵ | ع | یلدر | ٢ |
| ١٧ | رو | سرو | ١٢اسر |
| بہ | ١٨ | الہ | علی |

## اتری ہوئی ناف کے ٹھیک کرنے کا جنتر

مندرجہ ذیل جنتر کو کسی کاغذ پہ لکھو۔ پھر اس کو اپنی قریب باندھ لو فوراً اتری ہوئی ناف درست ہو جاوے گی۔ جنتر یہ ہے۔



| | | | |
|---|---|---|---|
| د | ج | ب | ا |
| ک | ا | د | ر |
| ٣ | ٣ | در | ند |

## ورم و گلے کے درد کو مٹانے کا جنتر

اگر گلے میں ورم اور درد ہو جائے۔ یا ان دونوں میں سے کوئی تکلیف ہو جائے تو مندرجہ ذیل جنتر کو کسی کاغذ پہ لکھ کر جہاں تکلیف ہوتی ہو باندھ دیا جاوے فوراً ورم و درد کو آرام ہو جاوے گا۔ جنتر یہ ہے۔

وطل　　سوطلیل

سوطلیل　　وطل

## گلٹی اور درد کو ہٹانے کا جنتر

جہاں پہ گلٹی اور درد وغیرہ ہوتی ہو۔ وہاں پہ مندرجہ ذیل جنتر لکھ کر باندھ دو۔ تو فوراً آرام ہو جائے گا۔ اور درد بھی رفع ہو جائیگا جنتر یہ ہے



## جگر کی درد کو ہٹانے کا جنتر

مندرجہ ذیل جنتر کو کسی کاغذ پہ تحریر کریں۔ اور پھر پانی میں گھ

کہ مریض کو پلادیویں۔ چند دنوں تک درد کو بالکل آرام آجاوے گا۔ اور کسی قسم کی تکلیف نہ ہوگی۔ جنتر یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۰۴ | ۳۹۲ | ۳۹۷ | ۴۰۳ |
| ۳۹۳ | ۲۰۷ | ۳۹۹ | ۳۹۶ |
| ۳۹۳ | ۴۰۷ | ۳۹۹ | ۳۹۶ |
| ۴۰۰ | ۳۹۵ | ۳۹۴ | ۳۰۶ |

یا اس طرح بھی ہو سکتا ہے کہ سورہ الم نشرح پانی پر اکیس بار دم کریں اور پھر مریض کو پلادیویں۔ تو تمام تکلیف دور ہوجاوے گی۔

## تسہیل ولادت سے محفوظ رہنے کا جنتر

مندرجہ ذیل جنتر کو کسی کاغذ پر لکھ کر حاملہ کی کمر میں باندھ دیا جاوے۔ پس اس طرح سے درد دور ہوگا۔ اور بچہ تندرست اور جچہ وسلامت پیدا ہوگا۔ اگر یہ جنتر یہ ہے۔

الٰہی بحرمت بکھتا بکھیلنا کشور خط شوش ازد خط بوش بوانس بوس

الٰہی بحرمت بکھتا بکھیلنا کشور خط شوش ازد خط بوش بوانس بوس

## تپ لرزہ کو ہٹانے کا جنتر

اگر کسی آدمی کو تپ لرزہ آتا ہو۔ تو مندرجہ ذیل جنتر کو تین دفعہ کو دیں اور پھر انہیں دھو کر مریض کو پلادیویں۔ اور ایک جنتر مریض کے گلے میں باندھ دیویں یا بازو پر باندھ دیویں۔ ایسا کرنے سے عامل کو دو تین دن میں آرام آجاویگا جنتر یہ ہے



| | | | |
|---|---|---|---|
| محب مکبد مکربیہ ۱۲۳۱ | ودد الہامایہ ۶۶۰ کربلا | وسلام علی اللہ وہم ٤۰۷ | ذقلذا یا فادکرنی بودگوکے بجھید |
| ٤۰۶ | ۷۳۷ | ۱۲۳۰ | ۵۵۶ |
| ۷۳۸ | ۷٤۰۹ | ۴٤۸ | ۱۲۲۹ |
| ۲٤۹ | ۱۲۶۸ | ۷۳۹ | ٤۰۸ |

## بچے کو روتے رہنے کو ہٹانے کا نقش

اگر چھوٹی عمر کا بچہ ہمیشہ روتا رہے۔ تو مندرجہ ذیل جنتر کو کسی کاغذ پر لکھو۔ اور پھر رات کے وقت جنتر بچے کے گلے میں ڈال دو۔ پرماتما کی کرپا سے بچے کا رونا اسی وقت بند ہو جائے گا۔ جنتر یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۳۴ | ۱۳ | ۸ |
| ۱۴ | ۲۴ | ۶۱ | ۳۴ |
| ۱۷ | ۱۳۲ | ۷۱ | ۱۲۳ |
| [illegible] | ۹ | ۹ | ۱۲ |

## ہر ایک بیماری کے دور کرنے کا جنتر

مندرجہ ذیل جنتر ہر ایک بیماری کے دور کرنے کے علاوہ جن اور آسیب کے خلل کو بھی دور کرتا ہے۔ جیسا بھی فائدہ مند ہے جنتر یہ ہے

یا غفور یا غفور ام ع ف ف ح ح ح م ع یا سید شرف

جہانگیر بحق اسمار نہاد الجرائیل

**دردِ زہ کی بیماری کو ہٹانیکا جنتر:۔** اگر کوئی عورت سخت دردِ زہ میں پھنسی ہوئی ہو۔ اور بچہ نہ پیدا ہوتا ہو۔ تو عامل کو چاہیئے۔ کہ مندرجہ ذیل جنتر کو لکھ کر عاملہ کے بائیں ران میں باندھ دیوے بحکم خدا بچہ ضرور پیدا ہو گا۔ لیکن یہ ضرور احتیاط رکھنی چاہیئے کہ جب بچہ پیدا ہووے تو اسی وقت یہ جنتر کھول دینا چاہیئے جنتر یہ ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۳ | ۲۶ | ۲۹ | ۱۶ |
| ۲۸ | ۱۷ | ۲۲ | ۲۷ |
| ۲۰۰ | ۳۱ | ۴۲ | ۲۱ |
| ۲ ع | ۲۰ | ۱۹ | ۳۰۰ |

**رُکے ہوئے پیشاب کے کھولنے کا جنتر:۔** اگر کسی شخص کا پیشاب رُک گیا ہو۔ اور اسے سخت تکلیف کا سامنا ہو۔ تو لازم ہے۔ کہ مندرجہ ذیل جنتر کو ایک کاغذ پہ لکھے۔ بعد ازاں اسے بائیں ران میں باندھ دیوے فوراً پیشاب آجاوے گا۔ اور کسی قسم کی کوئی تکلیف نہ ہو گی جنتر یہ ہے

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱۱ | ۸ ح |
| ز | ۵ | ح |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| پ | ط | خ |
| ۲ | ۱ | ۴ |



**تپ لرزہ کو دور کرنیکا جنتر:۔** پیپل کے سات عدد پتے توڑیں اور ہر ایک پر یہ جنتر لکھیں۔ بعد ازاں تپ لرزہ کے مریض کو یہ پتے چٹا دیویں۔ اسی وقت آرام آجاوے گا۔ جنتر یہ ہے۔



**مرگی کو ہٹانے کا جنتر:** جو جنتر اوپر درج کیا گیا ہے۔ اس کو سفید مرغ کے خون سے پیپل کے پتے پہ لکھیں بعد ازاں مرگی کے مریض کے سر پہ باندھ دیں۔ بہت جلد آرام آجائے گا۔ اور کوئی تکلیف نہ ہو گی۔

## حمل کو حفاظت میں رکھنے کا مجرب منتر

اگر کسی عورت کا حمل قرار نہ رہتا ہو یا گر جاتا ہو تو مندرجہ ذیل جنتر کو ایک کاغذ پہ لکھیں۔ پھر مریض کو دھو کر پلا دیویں۔ اور پھر ایک جنتر لکھ کر یا تو مریض کی کمر میں باندھ دیا جائے یا گلے میں لگا دیا جاوے بہت جلد آرام آوے گا جنتر یہ ہے۔



## عقل بڑھانے والا جنتر

مندرجہ ذیل جنتر کو روشنی بیچ (چودش) چودہ تاریخ (نور ماہ) میں مال کنگنی کے عرق سے آدمی کی زبان پر لکھو۔ پس ایسا کرنے سے آدمی کی عقل و ذہانت میں بیشی ہو جاتی ہے جنتر یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٨ | ٢ | ٩١ | ٩٤ |
| ٨٧ | ٨٨ | ٣٠ | ٧ |
| ١ | ٩ | ٨٥ | ٩٠٠ |
| ٨٠ | ٨٦ | ٢ | ٤٠ |

## بچے کا رونا بند کرنے کا جنتر

اگر گود کا بچہ روتا ہو۔ اور کبھی بھی چپ کر کے نہ بیٹھتا ہو تو مندرجہ ذیل جنتر کو چار دفعہ علیحدہ علیحدہ کاغذ پہ لکھو۔ ایک جنتر کو بچے کے گلے میں ڈال دو۔ اور باقی کے تین جنتروں کو دھو کر پلا دو۔ بس بچہ کا رونا بند ہو جاوے گا۔ اور ہنسنے لگ جائے گا۔ جنتر یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٨ | ١٩ | ٢٢ | ١ |
| ٢١ | ٢ | ٧ | ٢٠ |
| ٢٢ | ٢٢ | ١٧ | ٦ |
| ٥٨ | ٥٧ | ٤ | ٢٣ |



## چیچک سے بچنے کا جنتر

مندرجہ ذیل جنتر کو پدم پتر پہ سرخ صندل سے لکھیں۔ پھر بچے کے گلے میں ڈال دیں۔ بس ایسا کرنے سے چیچک سے نجات مل جائے گی۔ اور کوئی تکلیف نہ ہونے پائے گی۔ جنتر یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| سری | سری | سری | سری |
| سری | سری | سری | سری |
| سری | سری | سری | سری |
| سری | سری | سری | سری |

## ناسور کو دور کرنے کا طریقہ

جس آدمی کی ناک میں ناسور ہو۔ اسے دن میں سلا دیں جب سو جائے پھر سانپ کی کینچلی لے کر اسے پانی میں پیسیں اور پھر ناسور پہ لگا دیویں مریض کو ہدایت کریں کہ جب تک وہ سو کر نہ جاوے تب تک سوتا رہے اس طرح سے متواتر پانچ سات روز کرنے سے ناسور دور ہو جاوے گا۔

## گلے کا ورم دور کرنے کا جنتر

اگر مندرجہ ذیل جنتر کو پیپل کے پتوں پہ لکھ کر وہاں پہ باندھا جائے جہاں کہ ورم کی شکایت ہے۔ تو اسی وقت کچھ عرصہ کے بعد ورم کی شکایت دور ہو جائے گی اور آدمی بالکل تندرست ہو جائے گا۔ جنتر یہ ہے۔

| | |
|---|---|
| علقہ | |
| علقہ | عقف عقفہ |

## حمل و طفل کی حفاظت کرنیوالا منتر

مندرجہ ذیل جنتر کو دو دفعہ علیحدہ علیحدہ لکھیں۔ اور ایک تو حاملہ کے پیٹ پہ باندھ دیویں۔ اور دوسرے جنتر کو پانی میں گھول کر پلا دیویں ضروری ہے کہ بچہ تندرست اور اچھا ہوگا۔ جنتر مندرجہ ذیل ہے

| | |
|---|---|
| بسم اللہ الرحمن الرحیم | الحمد للہ رب العلمین الرحمن |
| الرحیم ملک یوم الدین ایاک نعبد | صراط الذین انعمت علیھم غیر المغضوب |
| و ایاک نستعین اھدنا الصراط المستقیم | علیھم ولا الضالین اس خانہ کو منفرد سے لکھیں |

**مفرور کے واپس لانے کا جنتر:۔** سورہ یٰسین سات بار پڑھیں۔ اور رجب الفاظ من المنکرین پر پہنچیں۔ تو مفرور کے نام ہیں اور اسے قفل پہ مار کر باندھیں پھر اس قفل کو لے کر پڑھا میں الطکاتیں۔ بھاگا ہوا آدمی واپس آجائے گا اگر یہ معلوم کرنا ہو کہ چور یہ چوری کر کے کدھر کو چلا گیا تو عامل کو چاہیئے کہ مرغی کے انڈے تک پہنچے گی۔ تو بھاگا ہوا چور خود بخود بے قرار ہو کر واپس آجاوے گا۔



**سینہ کے درد کو دور کرنیکا جنتر:۔** مندرجہ ذیل منتر کو مریض کو دھو کر پلا دیویں اور ایک منتر لکھ کر اس کی گردن میں باندھ دیویں فوراً آرام آجاوے گا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۵ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۴ |
| ۹ | ۱۰ | ۱۷ | ۲ |
| ۱۶ | ۴ | ۵ | ۱۱ |

## برائی کی نظر سے بچنے کا منتر

نظر بد سے بچنے کے لیئے اس جنتر کو کسی کاغذ پہ لکھوا ور اس کو اپنے پاس رکھ چھوڑو۔ کسی قسم کا نقصان نہ ہوگا۔ جنتر یہ ہے۔

## دشمن کو سانپ سے کٹوانے کا طریق

ترکیب:۔ اس تصویر کو کاغذ پہ لکھ کر دائرہ سائن سے لکھا جاوے اپنے پاس رکھو۔ اور جس وقت آپ کا جی چاہے کہ دشمن کو ڈرانا ہے تو اس وقت یہ عمل کرو کہ اس تعویذ کو جس پہ نیچے دیئے ہوئے نقشہ کی نقل اتاری گئی ہے۔ سانپ کے بل میں ڈال دو۔ اور ڈالتے وقت اس دشمن کا نام بھی لے لینا چاہیئے تو اس کو سانپ کاٹے گا۔ نہیں تو یہ ضروری ہے کہ دشمن ڈر جائے گا جنتر صفحہ ۱۰۲ پر ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۱۱ | ۸ | ۱ |
| ۷ | ۲ | ۱۳ | ۱۲ |
| ۹ | ۱۶ | ۳ | ۶ |
| ۴ | ۵ | ۱۰ | ۱۵ |

بلائی سے بچنے کے لیۓ منتر

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۱۱۰۰ | ۶۰۰ |
| ۱۲۰۰ | ۵۰۰ | ۲۰۰ | ۶۰۰ |
| ۱۰۰ | ۸۰۰ | ۱۰۰ | ۷۰۰ |
| ۹۰۰ | ۸۰۰ | ۲۰۰ | ۷۰۰ |

**ہر ایک کو اپنے پر مہربان کرانے کا طریقہ:-** مندرجہ ذیل منتر کو کسی سفید کاغذ پر لکھو - اور بعد میں اس کو سفید موم لے کہ اس میں لپیٹ دو - بعد ازاں اس کو داہنے بازو پر باندھ دیا جائے یا گلے میں لٹکا دیا جائے پھر کیا ہوگا - جس وقت کسی بادشاہ یا راجہ یا کسی ایسے آدمی کے پاس جو کہ ظالم ہو جاوے - وہ بھی اس پہ مہربان ہو جاوے گا - اور کسی قسم کی کوئی تکلیف نہ ہونے پائے گی - اگر فرض کیا کہ شیر سے مقابلہ ہو گیا تو شیر کو بھی شکست دے دے گا - اور ساتھ ہی اس کی ہر جگہ پہ عزت اور نام مشہور ہو گا - منتر مندرجہ ذیل ہے -



| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸) ۳۰۸۱ | ۱۱) ۳۰۸۵ | ۱۵) ۳۰۸۹ | ۱) ۳۰۷۲ |
| ۱۳) ۳۰۸۸ | ۳) ۳۰۷۵ | ۷) ۳۰۸۰ | ۱۲) ۳۰۸۶ |
| ۳) ۳۰۷۶ | ۱۶) ۳۰۹۱ | ۹) ۳۰۸۴ | ۵) ۳۰۷۹ |
| ۱۰) ۳۰۸۲ | ۵) ۳۰۷۸ | ۱۴) ۳۰۷۷ | ۱۵) ۳۰۹۰ |

**چوری شناخت کرنے کا طریقہ:-** اگر چور کو پہچاننا ہو تو ایک بدھنی کوری لے آدیں - اور دو آدمی آپس میں بالمقابل بیٹھ جاویں اور بدھنی کو پیا تما کا نام لیتے ہوئے پکڑ لیں - اور پھر جن لوگوں پہ چوری کا شک ہو - ان کے نام علیحدہ علیحدہ کسی کاغذ پہ تحریر کریں - پھر ایک پرچی کو باری باری سے اس مذکورہ بالا بدھنی میں ڈالتے جاویں - جب اس عمل سے تمام پرچیاں ڈالتے وقت سورہ یٰسین کا لفظ بار بار پڑھتے جاویں - جب تمام پرچیاں ڈالی جائیں - تو ان لوگوں میں جن کے نام کی پرچیاں ڈالی گئی ہیں اگر ان میں کوئی چور ہو گا - تو اس کے نام پہ بدھنی گھوم جاوے گی - یعنی جس وقت اس کے نام کی پرچی ڈالنے لگیں گی - اگر وہ حقیقت میں چور ہو گا تو بدھنی اپنے گرد گھومنے لگے گی -

## خدا تعالیٰ کے نام اور ان کی خوبیاں حسب ذیل ہیں

**یَا اللّٰہُ:-** جو کوئی آدمی صبح سویرے اٹھ کر ضروری حاجات سے فارغ ہو کر اللہ کا نام تین ہزار سوا سو تک ہر روز کسی کاغذ پہ لکھے پھر ان کی گولیاں آٹے میں بنا دے اور جس چیز کی ضرورت ہو اسکا نام لے کر دریا میں ڈال دے مراد پوری ہو گی - لیکن یاد رکھنا چاہیئے کہ جس دن پہلے پہل گولیاں جب دریا میں

تقریباً چالیس دن تک اسی دریا پہ گولیاں ڈالتا رہے

یا سلام :- اگر کوئی بیماری ہو اور اسکو صحت یاب کرنا ہو۔ تو اس لفظ کو ایک سو اکیس بار پڑھ کر دم کرے۔ اسی وقت کچھ عرصہ ٹھہر کر تندرستی ہو جاوے گی

یا عزیز: اگر کسی جگہ بارش نہ برستی ہو۔ تو تمام گاؤں کے آدمیوں کو چاہیئے کہ سب مل کر دو ہزار دو فعہ رات کے آخر میں پڑھا یا جاوے بارش ضرور برسے گی۔

یا حافظ :- جو کوئی تین دن تک روزہ رکھے اور چوتھے دن ایک مجلس میں جا کر اس لفظ کو ستر بار پڑھے تو دشمن زیر ہو جاوے گا اور تمام قسم کی تکلیفوں اور علامتوں سے نجات ہو جائیگی

یا جلیل :- جو آدمی اس لفظ کو زعفران اور مشک سے لکھ کر اپنے پاس رکھے گا۔ یا اس کو کھا جاوے۔ وہ تمام مخلوقات کے دلوں پر غالب پالے گا۔ جہاں جائے گا قدر و منزلت حاصل کرے گا۔ اگر اس لفظ کو دس بار پڑھے اور پھر اپنے مال و اسباب پر پھونک مار دے تو اس کو چوری وغیرہ سے بھی خطرہ نہ رہے گا۔

یا متین :- اگر کسی بچہ کا دودھ چھڑانا منظور ہو تو اس لفظ کو لکھ کر پانی میں گھول کر بچہ کو پلاؤ۔ بچہ دودھ پینے کی ضد نہ کرے گا اور صبر کرے گا اگر کسی طرح سے بچہ کو کوئی نقصان ہو گیا تو بھی ایسا ہی عمل کیا جاوے بیماری دور ہو گی۔ اور دودھ بھی زیادہ آنا شروع ہو جائے گا۔ اور بچہ بھی آرام سے رہے گا۔

یا ولی :- جو آدمی اپنی بیوی سے ناراض ہو گیا ہو۔ یا بیوی خاوند کو ملنے سے خوش نہ ہو۔ تو خاوند کو چاہیئے۔ کہ جس وقت بیوی کے سامنے جائے تو اس لفظ کو پڑھتا جاوے۔ امید ہے کہ بیوی زیادہ محبت کریگی اور کسی قسم کی ناراضگی کا اظہار نہ کرے گی۔



یا سمیع :- اگر کوئی کسی کا عزیز باہر چلا گیا ہو اور لاپتہ ہو تو عامل کو چاہیئے کہ اس لفظ کو گھر کے چاروں کونوں میں باری باری سے ہر ایک کونہ پر ستر ستر بار پڑھے اس کے بعد اس عزیز کا نام لیوے اور کہے کہ آجا امید ہے کہ ایک ہفتہ کے اندر وہ عزیز حاضر ہو گا۔ تو اس کے راضی خوشی کی اطلاع ضرور آئے گی۔

# باب چہارم

# تسخیر ہمزاد

## ہمزاد کی حقیقت

آپ کو معلوم ہو گا کہ اشرف المخلوقات کا ہمزاد کی حقیقت کے بارے میں الگ الگ خیال ہے۔ بعض کا خیال ہے۔ کہ ہمزاد ہر وقت انسان کے ساتھ رہتا ہے۔ ساتھ ہی پیدا ہوتا ہے اور ساتھ ہی مرتا ہے کی ہدایت ہوتی ہے بعض اس کو شیطان کہتے ہیں۔ اور اس کی کام یہ بتلاتے ہیں کہ آدمی کو بُرے میں لگاتا ہے اور نیک کام کرنے سے روکتا ہے۔ اور وہ مرنے کے بعد میت پر بیت بن جاتا ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ اس ہمزاد کی وجہ سے انسان گناہ کرتا ہے۔ اس میں اتنی قوت ہو جاتی ہے کہ اگر انسان مر جاتا ہے تو بھی یہ زندہ رہتا ہے اس میں اتنی طاقت ہوتی ہے کہ روح و جسم کے الگ ہونے پر

بھی وہ انسان سے جدا نہیں ہوتا - بلکہ جسم میں داخل ہو جاتا ہے - اس کو لوگ بھوت کہتے ہیں -

بعض کا خیال ہے کہ ہمزاد کا جسم لطیف انسان کا سایہ ہے - اور یہی سایہ جب کسی اور شکل میں جاتا ہے - بات چیت کرتا ہے چلتا پھرتا ہے اور کام کاج وغیرہ کرتا ہے - اور مرنے والے کا ہمزاد مرتا نہیں ہے چنانچہ جو عملیات مردوں کے لئے کیے جاتے ہیں - ان میں وہ زندہ ہو کر چلنے پھرنے لگتا ہے -

کہتے ہیں کہ یہ ہمزاد مرنے والے کا نہیں ہوتا بلکہ عامل کا ہمزاد اس مرنے والے میں داخل ہو کر کام کاج کرتا رہتا ہے

آخیر میں معلوم ہوتا ہے - کہ ہمزاد کا جسم ضرور ہے - خواہ وہ کسی شکل کا ہو مرنے کے بعد فنا ہو گا - یا زندہ رہے

**ہمزاد کے کام :-** ہمزاد مختلف قسم کی طاقتیں و اختیارات رکھتا ہے - اس کی وجہ یہ بیان کی جاتی ہے - کہ جیسا کوئی کرے گا - ویسے ہی اسکو اختیارات اور طاقت حاصل کرنے کا حق ہو گا - اور یہ ضروری نہیں ہے کہ ہر ایک آدمی کا ہمزاد علیحدہ قوت رکھتا ہے - ہر ایک کام میں ایک خاص اثر رکھتا ہے

## ہمزاد کے اختیارات درجہ اول

سب سے بہتر اور جس میں انسان کی سب سے زیادہ محبت ہوتی ہے ان کا آپ حال آگے پڑھیں گے - لیکن یہاں صرف ہمزاد کی قوتوں کا



حال ہی تحریر کیا جاتا ہے - جو کہ اس کے عمل سے ظاہر ہوتی ہیں -

(۱) ہر جگہ کا پتہ دینا - اور جو کام وہاں پہ ہوتا ہے - یا ہو رہا ہے اطلاع دینا -

(۲) ایک آدمی جس قدر وزن اٹھا سکتا ہو - اور آئی چیزیں قیمت دے کر لانا -

(۳) دوسرے ملکوں کی وہ چیزیں جو کسی اور ملک میں نہ ہوتی ہوں مثلاً ہری گھاس کی گشمش بادام وغیرہ لانا -

(۴) ہر ایک مرد و عورت کو جس کو چاہیے - ہر ایک میں محبت پیدا کرنا اور ورغلا کہ کسی قسم کا کوئی فساد برپا کر دینا - یعنی یہ ہمزاد اور اس کے ہمزاد کو ورغلا سکتا ہے -

(۵) حکم دینے پر جس کے گھر چاہے اینٹیں - پتھر - کنکر وغیرہ پھینکوانا

## اختیارات دوم

دوسرا عمل جس کو پیدا کرتے ہیں دوسرے درجہ کا اعتبار کرنا سمجھنا چاہیئے - اس کی قوتیں حسب ذیل ہیں -

۱- کسی دوسری جگہ کی خبر لانا اور اطلاع دینا -

۲- چھوٹی چھوٹی چیزیں یا قیمت ادا کر کے لانا -

۳- جس چیز کو جہاں دل چاہے پہنچا دینا -

**اختیارات سوم :-** تیسرے درجہ کا ہمزاد حسب ذیل قوتیں رکھتا ہے

(۱) ہر ایک شخص کے ضمیر کی آواز عامل کو ہمزاد کے ذریعہ معلوم ہو سکتی ہے
(۲) مطلب والا آدمی اپنا مطلب عام لوگوں کے سامنے پوچھے۔ کسی پوشیدہ طریق سے لوگوں کی خبریں دینا اور شہرت کا بڑھانا۔
(۳) ضمیر کا ایسا روشن ہو جانا جس سے آگے کا حال اس صفحہ پر دیکھنا۔

دیگرہ:- اقوام والے واپنے آباد اجداد کا حال معلوم ہو جاتا ہے۔ خرابیاں جو ہمزاد سے ہوتی ہیں۔

خرابیاں جو ہمزاد سے ہوتی ہیں حسب ذیل ہیں۔

(۱) اول دوم درجہ کا ہمزاد زندگی میں ہر کام کرنے سے روکتا ہے اور کوئی کام بھی سرانجام نہیں ہونے دیتا۔ ہر وقت بیٹھے بٹھلائے خیالات کو اپنی طرف کھینچتا رہتا ہے اور جب اس کا دل مرجاتا ہے تو اس کے منہ میں نجاست ڈال دیتا ہے اور بعض آدمیوں کے جسم میں حلول کر جاتا ہے

(۲) دوسرے درجہ کا ہمزاد انسان کو چوری کرنا سکھاتا ہے۔ اور ہر وقت فکر میں ڈالے رہتا ہے۔ ہر ایک قسم کی خوشی کرنے سے روکتا ہے اور اس پر برائی کے آثار پیدا کرتا ہے۔ انسان کے دل پر ہی اختیارات دے دیتا ہے کہ وہ گندہ رہتا ہے اور ایک لباس رکھنے کو پسند کرتا ہے۔ عامل تو یہ چاہتا ہے کہ اپنی زندگی کو سدھار دوں لیکن ہمزاد کہتا ہے کہ جس طرح اس نے مجھ پر تمام عمر حکومت کی ہے اس طرح میں بھی اس سے بدلہ لوں۔ خلاصہ بات کا یہ ہے کہ روح اور ہمزاد میں ایک قسم کا مقابلہ ہو جاتا ہے۔ اس میں خواہ مخواہ روح کامیاب ہو خواہ ہمزاد

(۳) تیسرے ہمزاد مرنے کے بعد عامل پر قابو نہیں پا سکتا مگر اس کو غم و فکر میں ڈال دیتا ہے اور ہر وقت اس کے دل میں بڑا ڈر رہتا ہے۔ اگر کسی کے گھر



کسی کے گھر کھانے بھی جائے تو بڑا ڈر رہتا ہے۔ سمجھتا ہے کہ ایسا نہ ہو کہ مجھے کوئی زہر دے کر نہ مار دے۔ مطلب یہ ہے کہ ہر وقت موت سے ڈرتا ہے۔ ایسا آدمی لوگوں کے حق میں بہت مفید ثابت ہوتا ہے۔ اور عام طور پر آپ برے خیالوں میں پھنسا رہتا ہے۔ بعض اوقات دیکھا گیا ہے ایسے لوگ دوسروں کو فائدہ پہنچاتا رہتا ہے۔ بعض اوقات دیکھا گیا ہے ایسے اپنی زندگی کو خراب کرتے رہتے ہیں۔ اور خدا کو بھول جاتے ہیں۔ اور ہر وقت لالچ کے پھندوں میں پھنسے رہتے ہیں۔ جن سے کہ ان کی زندگی برباد ہو جاتی ہے۔

**ہمزاد کی خرابیوں اور تکلیفوں کو دور کرنا:-** جیسا کہ خرابیوں کا ذکر اوپر آچکا ہے ان میں بعض تو ایسی ہیں۔ کہ ان کو دور تو کر سکتے ہیں۔ مگر پھر بھی تھوڑی کسر ضرور رہ جاتی ہے۔ مطلب یہ کہ ہر ایک میں تھوڑی کمی ضرور ہو سکتی ہے

جب ہمزاد کو بغیر کچھ دیئے ہی چھوڑ دیا جائے۔ تو وہ خود بخود خبریں وغیرہ سناتا رہتا ہے۔ اور ادھر ادھر کی باتوں سے اطلاع کرتا رہتا ہے اس کا علاج صرف یہی ہے کہ ایسی حالت میں ہمزاد کو ایسی چیز جو کہ آپس میں مشکل سے جدا ہو سکے۔ مثلاً کھچڑی وغیرہ یا اور کوئی چیز ہو۔ جو تکلیف کرنے کے بغیر جدا ہو سکے دے دیوے۔ اور وہ بڑی مشکل سے دیر تک اس کو جدا کرتا ہے اور اتنے عرصے میں آپ کو چاہیئے کہ آرام کریں یا اور کوئی کام جو اس کے سپرد ہو سکتا ہے۔ مرتے وقت تکلیف ضرور ہوتی ہے۔ اس لئے یہی مناسب ہے کہ مرنے سے پہلے ہمزاد کو چھوڑ دے اور خود اپنی عبادت کرے۔ کیونکہ زندگی میں جتنے کام کئے ہیں ان کا علم

ہو جاوے۔ زیادہ عبادت کرنے سے درجے کمزور ہو جانے پر مغلوب ہو جانے کا خطرہ رہتا ہے۔

ہمزاد کو چھوڑنے کا طریقہ یہ ہے کہ رات کو پاجامہ الٹا پہن کر سوئے اور یا یہ کہے کہ کسی بڑے درویش کامل ولی کے مزار سے فیض حاصل کرے۔

تیسرے درجہ کے ہمزاد سے جو نقصانات ہوتے ہیں۔ غم و فکر میں پڑے رہنا وغیرہ یہ دو تو بالکل دور نہیں ہو سکتے۔ لیکن ہاں تھوڑی سی بہت کمی ضرور ہو سکتی ہے۔ لیکن وہم و شک کسی حالت میں دور نہیں ہو سکتا اور باقی تکلیفوں کو نقصان کو کم کرنے کی یہ تدبیر ہے کہ جب ہمزاد قابو میں ہو جاتے تو یا باو صبر دو سو مرتبہ آدھے دن تک پڑھے۔ اگر ایسا نہ کر سکے۔ تو صبح و شام دن میں ہر روز باقاعدہ پڑھ لیا کرے اگر ناغہ کیا گیا تو اثر زائل ہو جانے کا خطرہ ہے۔

ہر ہمزاد کے نقصانات کو دور کرنے کا عام طریقہ یہ ہے کہ ہر روز صبح و شام ۱۰۱ مرتبہ دل کو یکجا کر کے پڑھے۔ اس کے شروع کرنے سے پہلے ہندوؤں اور مسلمانوں کو نہا دھو کر اور صاف ستھرے ہو کر پڑھنا چاہیئے۔

ہندوؤں کا ایک خاص منتر بھی ہے۔ جو مندرجہ ذیل ہے۔

منترہ۔ اوم سوانگ ہرانگ ہری مارہ کرشن گرو سواہا ۱۰۰ اس منتر کے پڑھنے میں ضروری ہے۔ کہ رات کو بارہ بجے نہا دھو کر سو مرتبہ پڑھ لیا کرے۔ تو امید ہے کہ نقصانات میں کمی ہو سکتی ہے۔



## ہمزاد کو قابو کرنے کیلئے چند شرائط

ہمزاد کو قابو کرنے والے کو چاہیئے۔ کہ مندرجہ ذیل باتوں سے بری ہو۔

۱۔ لنگڑا اور اپاہج نہ ہو۔

۲۔ دماغ ٹھیک طور پر ہووے۔ کسی قسم کی خرابی مثلاً سکتہ و سرع وغیرہ یا کوئی ایسی خرابی نہ پائی جاوے۔ کہ جس سے بے ہوشی کے پائے جاویں۔

۳۔ جس میں دیکھنے کی طاقت نہ ہوگی۔ یعنی اندھا ہوگا۔ وہ ہمزاد کو قابو نہیں رکھ سکتا اور جتنے کہ جس قدر بینائی کمزور ہوگی۔ اسی قدر ہمزاد کو قابو میں کرنا مشکل ہوگا۔ اتنا ہی زیادہ عرصہ لگے گا۔

۴۔ جس کی قوت روحانی و حیوانی کم ہوگی۔ اس کو بھی اتنی ہی دیر لگے گی۔ اس کی کمی کی علامتیں حسب ذیل ہیں۔

(ا) جماع زیادہ کرنے سے یا کسی اور طریقہ سے دیر یا (مادہ مردانگی) کو زیادہ خراب کیا ہو۔

(ب) بواسیر کے ہونے سے جسم سے خون کا زیادہ زائل ہو جانا

(ج) مریض اختلاج یا خفقان میں مبتلا ہو۔

(د) کسی قسم کا فکر رکھنا۔ مثلاً مقدمے میں ہار ہونا۔ قید ہو جانا یا کسی کی طرف سے دل اداس رہنا وغیرہ وغیرہ

(ہ) ۴۵ برس سے زیادہ عمر ہو گئی ہو۔

(ی) دماغی طاقت اور جسمانی صحت کمزور ہو گئی ہو

ان مندرجہ بالا باتوں میں سے یہ سمجھ لینا چاہیئے۔ کہ جس میں یہ ایک

بات بھی ہو کہ اس کی حیوانی اور روحانی طاقت کمزور ہو گئی ہے اور اس طاقت کو پورا کرنے کے لئے ایسی دوائیں اور غذائیں استعمال کی جائیں جو کہ اس کمی کو پورا کر سکیں۔ یعنی قوت دینے والی ہوں بری باتیں جن سے جسم کمزور ہو جاتے۔ یا دل کو وبال ہو جانا وغیرہ ہوں۔ چھوڑ دی جائیں

## نصیحتیں اور شرطیں وغیرہ

۱۔ عمل کرتے وقت بالکل نہ ڈرنا چاہیئے۔ کیونکہ وہ تمہیں کسی قسم کا نقصان نہیں پہنچا سکتا

۲۔ عمل کرتے وقت اپنے خیال کو ایک طرف رکھنا چاہیئے۔

۳۔ خواہ مخواہ کی چیزیں منگا کر اسے تنگ نہ کیا جائے۔

۴۔ جہاں تک ہو سکے یہی کوشش کرے۔ کہ عمل لوگوں کو معلوم نہ ہونے دیوے۔ یعنی لوگوں کو یہ نہ کہتا پھرے کہ میرے قابو میں ہمزاد ہے بلکہ کسی قسم کا راز بھی ظاہر نہ ہونے دے۔

۵۔ ہر ایک شرط جو کہ لازمی ہے۔ کسی طرح کم نہ کرے۔ یعنی ہر ایک شرط کو پورا پورا استعمال کرے۔

۶۔ ہمزاد سے بغیر قیمت کے کوئی چیز نہ منگائے اور وہ چیز فوراً کھا کر یا دیکھ کر واپس نہ کرے۔

۷۔ کسی غریب اور باعصمت عورت کو نقصان پہنچانے کا خواہش مند نہ ہو۔ یعنی کہ بعض ایسا کرنے لگتے ہیں کہ عورتوں کے کپڑے بھی اتروا کر پھینکوا دیتے ہیں۔

۸۔ کسی دشمن کو دھوکے یا اس کے ناواقفیت کے سبب سے اسکو



نقصان نہ دے۔ اور نہ ہی ایسا نقصان پہنچائے۔ جو کہ ہمزاد کے قابو میں آنے پر نہیں ہو سکتے تھے۔ کیونکہ موقع دیکھ کر دشمن کا ہمزاد عامل کے ہمزاد سے مل کر بدلہ لینے کی کوشش کرے گا۔ عام طور پر مرتے وقت دھرم وایمان میں فرق ڈالنے کی کوشش کرے گا۔

(۹) جس طرح سے بھی ہو سکے۔ یہ کوشش ہونی چاہیئے۔ کہ اس کو تمام تماشوں وغیرہ پر نہ جانے دے۔ ورنہ نقصان ہونے کا ڈر ہے اس سے ہر وقت کام نہیں لینا چاہیئے۔ ہاں اگر کوئی ضروری ہو۔ تو حکم دینا چاہیئے۔

(۱۰) اگر عامل کسی با درجہ یا فقیر کامل یا اس شخص کو جو کہ خدا کی عبادت کرتا ہے۔ اس کو کسی قسم کا نقصان دے گا۔ تو اندیشہ ہے۔ کہ عامل سے منہ پھیرے گا۔ جس سے کہ عامل بہت بھاری نقصان اٹھاتا ہے۔

## ہمزاد کے عمل کی قسمیں

عمل طور پر ہمزاد کی یوں تو بہت سی قسمیں ہیں۔ لیکن ہم نے ان کو صرف چار حصوں میں منقسم کیا ہوا ہے۔ پہلی علوی اور سفلی کی ہے دوسری قسم منتر جنتر کی ہے۔ تیسری قسم تنتر کی ہے۔ چوتھی قسم عکسی یا غیبی کی ہے۔ ہمزاد علوی بہت زیادہ قوی ہوتا ہے۔ اور سفلی کا کم نفس کے ذریعہ سے جس کو جنتر کہتے ہیں۔ وہ بھی بہت زیادہ قوت دینے والا کو پورا اختیار رکھنے والا ہوتا ہے۔ عکسی اور غیبی سب سے کم طاقت والے ہیں۔ انکی دو قسمیں ہوتی ہیں۔ ایک کامل اور دوسری ناقص کامل وہ ہے جس میں پوری طاقت موجود ہو۔ ناقص وہ ہے۔ جو کسی بھی کام کے لئے

ہو۔ مثلاً رمال اور نجومی - جبینی - عکسی مشاغل سے صرف سیالکوں کا حال بتاتے ہیں اور پیر چیزیں وغیرہ نہیں لا سکتے - اور اعلیٰ قسم ہمزاد کی وہ ہے جس سے مردہ قبر سے نکلتا ہے - اور وہ ایسے کام کر سکتا ہے - جو کہ نہ جسم رکھنے والے ہمزاد سے ہونے ناممکن ہیں - ایک ہمزاد کی قسم وہ ہے - جو کہ خاص ہندوؤں اور مسلمانوں کے لئے ایک ہی ہیں - ناظرین کو چاہیئے - کہ اس کتاب کو بغور مطالعہ کریں - اگر اس میں ایک ادنیٰ سی بات رہ گئی ہے - تو ناکامی ہوگی اور ہم کو مفت میں بدنامی نہ اٹھانی پڑے - اس لئے ضروری ہے کہ ہر ایک ہدایت و شرط کو مدنظر رکھا جاوے اور اس کو پورا کرتے -

## ہمزاد کو قابو کرنا

اس فصل میں وہ عملیات بیان کئے گئے ہیں - جن سے سب سے بڑی قوت والے ہمزاد قابو میں آجاتے ہیں - جو منگل یا اتوار کے دن مرے - اس کے کانوں میں روئی جو کہ بوقت غسل کرائے آدمی کے کان میں ڈال دیا کرتے ہیں - قابو کرے - روئی کو قابو کر بیٹھے پر کسی سے بات چیت نہ کرے - اور روئی کو ایک بکس میں بند کر دے - اور جنازے کے ساتھ اگر ہندو ہے تو سرانگ سوانگ پڑھتا جاوے - اگر مسلمان کا ہو تو یالیٹ پڑھتا جاوے اور کسی قسم کی بات کسی سے نہ کرے - اور جب مردہ کو دفن کیا جاوے تو دفنانے سے پہلے مردہ کو بھی آہستہ سے کہہ دیویں - کہ ہم رات کو بارہ بجے تمہارے پاس آویں گے - یہ آواز راستے میں اگر موقع دیکھے - تو کہہ دیوے مطلب یہ ہے کہ دفن کرنے سے پہلے پہلے جس وقت عامل کو موقع ملے - یہ آواز دے پھر اکیلا ہی اپنے مکان میں واپس آجاوے - اور ایک سیر بھر آٹا گوندھے - اور اس آٹے کا



ایک چراغ بنا کر اس میں گھی ڈال کر تیار کرے - اور روئی کی جو کہ مردے کے کان سے نکالی ہوئی ہے - اس کی بتی بنا کر چراغ میں ڈال لیوے اور باقی آٹے کی دو بڑی بڑی روٹیاں پکائے اور روٹیاں پکا چکنے کے بعد ان پر تھوڑا سا گھی اور آٹا رکھ کر اور ساتھ ہی وہ چراغ لے کر ٹھیک بارہ بجے رات کے وہاں پہنچ جاوے جہاں کے مردے کو دفن کیا گیا تھا - پھر قبر کے درمیان چراغ کو رکھ کر روشن کر دے اور روٹیوں کو فی الحال اپنے پاس ہی رکھے - اور دو گھنٹے تک ایک طرف دھیان رکھ کر یالیٹ کو پڑھتا رہے اور اثناء عرصہ میں قبر پھٹے گی - اور مردہ ننگا ہو کر باہر نکل آئے گا - اس وقت عامل کو لازم ہے کہ مُردے بالکل نہ ڈرے وہ اس کو نقصان نہیں دے گا - پھر وہ روٹیاں جو کہ اپنے ساتھ لایا ہے مردے کو دکھا دے - جب مردہ روٹیاں دیکھے گا - تو وہ تم سے روٹیاں مانگے گا - تو اس وقت عامل کو چاہیئے کہ خوب اپنے رعب و جمال سے اس کو اپنے قبضے میں کرنے کی کوشش کرے - اگر پھر وہ روٹی مانگے تو اس سے سوال کرو کہ کیا تم ہمارا کوئی کام کر سکتے ہو - اگر نہ کرے تو روٹیاں دینے سے انکار کر دو - اگر ہاں کر دے تو دریافت کرو - کہ کون سا کام کرو گے - تو وہ تمہیں سلسلہ وار ان کاموں کے نام بتائے گا - جو کہ وہ کر سکتا ہے - اس لیئے تم کو اس وقت خاص خیال رکھنا چاہیئے - کہ یہ جو مردہ کام بتلا رہا ہے -

کیا یہ کام وہی ہیں - جو کہ اوّل درجہ کے ہمزاد کے ساتھ ہونے چاہئیں - اگر کوئی کام رہ گیا ہو - تو مردہ کو بتا دیا جائے - کہ یہ کام بھی تمہیں کرنا پڑے گا اور یہ بھی حکم دو - کہ تم کو کسی وقت پر ہمارے فلاں فلاں کام کرنے پڑیں گے - اور وہ کام جو کہ عامل کو ہمزاد سے ملنے کے حق میں حسب ذیل ہیں -

(۱) ہر ایک جگہ کی خبریں اور واقعات بتلانا -

(۲) جو چیزیں کہیں۔ ان کو فوراً مہیا کرنا۔ اس سے پہلے یہ بھی فیصلہ کر لینا چاہیے کہ چیزیں یا قیمت لائے گا۔ یا بلا قیمت۔ اگر قیمت پر لانے کا اقرار کرے تو اس کو کہہ دیا جاوے۔ کہ جو چیز تمہیں بغیر استعمال کئے واپس کر دیں گے ان کی قیمت نہ دیویں گے۔ اکثر ایسا ہوتا ہے کہ ہمزاد بغیر کسی قیمت کے کسی چیز کو بھی لانے کا اقرار نہیں کرتا۔ عامل کو چاہیے کہ ہمزاد سے بغیر قیمت کے کوئی چیز بھی نہ منگائے۔ کیونکہ ایسا کرنے سے ہمزاد کے جلدی چھوٹ جانے کا اندیشہ رہتا ہے اور کوئی نہ کوئی نقصان ہو جانے کا ڈر بھی ہے۔

(۳) نیز کیا ہر ایک چیز وہ پہنچا دے گا۔ اور اگر پہنچائے گا۔ تو زیادہ سے زیادہ کتنے وزن کی چیز لا سکے گا۔

(۴) اور یہ بھی وعدہ لے لو۔ کہ تم کو اگر بلانا ہو۔ تو کس طرح بلایا جا سکے اور ہر وقت کی حاضری بالکل منظور نہ کرے۔

(۵) اور ایسا اقرار نہ لینا چاہیئے۔ کہ کسی کے برخلاف کسی کو ورغلایا جاوے یا کسی کی عورت پر بے عزتی کا ہاتھ ڈالا جاوے۔ یا کسی کے دھن دولت کو نقصان پہنچایا جاوے۔ بلکہ ایسے کام کرنے چاہئیں۔ جو کہ جائز ہوں۔ اور مناسب ہوں۔ مثلاً اگر کسی نے کسی کا مال چھین لیا ہے۔ تو اصل مالک کو مال دلوایا جائے۔ نہ کہ کسی کو ناحق چھین کر دیا جاوے۔ بلکہ چیز کے مالک کو وہ چیز دے دی جائے۔ اس کے بعد اگر وہ اپنے کھانے کی بابت پوچھے اور کہے کہ مجھ کو ہر وقت پیٹ بھر کر کھانا لا کرے۔ تو یہ بات ہرگز ہرگز منظور نہ کرے ورنہ آخر میں پچھتانا پڑے گا۔ جتنا بھی کم ہو سکے۔ اتنا کم کر دینے کا اقرار کرے۔ جہاں تک کہ دو دو روٹیاں ایک یا دو وقت لینے میں راضی ہو جائے تو بہتر نہیں تو زیادہ سے زیادہ دو روٹیاں صبح اور دو روٹیاں شام کو دو ساتھ



ہی ایک پیسہ کا گڑ دینے کا وعدہ کرے۔ اس سے زیادہ کسی حالت میں بھی منظور نہ کرے۔ اس سے اناج وغیرہ کا فائدہ ہے۔ اور ایک خاص راز بھی پایا جاتا ہے فی الحال جہاں تک ہو سکے۔ کم غذا دینے کا اقرار کرے اور جتنا وعدہ کیا جاوے۔ اس سے کم بھی کسی حالت میں نہ دلوے۔ اور جو کام جن کی فہرست اوپر بتلائی گئی ہے۔ زیادہ نہ لے۔ اگر ہمزاد کبھی کہے بھی زیادہ کام لو۔ تو تب بھی بھول کر تم نے ایسا نہیں کرنا۔ نہیں تو پچھتانا پڑے گا۔

بعض لوگ ایسا خیال کرتے ہیں۔ کہ خاص مدت تک وعدہ کر لیتے ہیں۔ جو کہ بیس سال سے زیادہ اور تین سال سے کم نہیں ہوتی۔ کہ تم نے اتنے عرصہ تک ہمارے پاس آنا۔ ہم تم کو روٹی دیویں گے۔ اس مدت کے بعد اپنے پر روٹی نہیں ملے گی ایسا نہ کرنا چاہیے۔ بلکہ جس وقت سب کچھ یہ باتیں ہو جاویں۔ تو اس وقت اس کو کسی کام پہ بھیجتے رہو۔ اور کہو کہ تم فلاں وقت پر ہمارے مکان میں آؤ اور فلاں شکل اختیار کرو۔ اور راستے میں کہیں نہ ملنا۔ اور جب ملنا۔ تو اپنی شکل کو ایسا تبدیل کرو کہ اور آدمی تمہیں دیکھ نہ سکیں۔ بلکہ سوائے میرے تمہیں اور کوئی بھی نہ دیکھے۔ اور تم سب کو دیکھ سکو۔ اور نہ ہی تمہاری کوئی آواز سن سکے۔ مردہ کے بیئے یہ شرائط ہیں۔ جو کہ نیچے بیان کی گئی ہیں۔

(۱) مردہ ایسی حالت میں نہ مرا ہو۔ جس سے اس کے جسم سے خون جاری ہوا ہو۔ اور نہ ہی مقتول ہوا ہو۔ اور نہ ہی کسی قسم کا کوئی اعضاء ٹوٹا ہوا ہو۔

(۲) مرنے والا اندھا۔ لولا۔ اپاہج۔ گنجا۔ مجنون جذامی یا کسی دائمی بیماری میں مبتلا ہو نہ ہونا چاہیئے۔

(۳) کوئی ایسا بھی نہ ہو جس سے کہ عامل کی دشمنی ہووے۔ اگر مرنے والے کی کسی سے دوستی ہو تو کوئی ڈر نہیں ہے۔

(۴) مرنے والا کوئی عورت یا بچہ نہ ہو۔ یعنی نا بالغ نہ ہو۔

مردہ جس قدر تندرست و طاقت ور ہو گا۔ اسی قدر مفید و بہتر ثابت ہو گا۔ اور یہ ضروری نہیں ہے۔ کہ مردہ کسی ہندو یا مسلمان کا ہو۔ لیکن یہ ضروری ہے کہ مردہ وہ نہ ہونا چاہیے۔ جو جلایا نہ گیا ہو۔ بلکہ دفنایا گیا ہو۔ بلکہ یہ ضروری ہے کہ جسم صحیح و سالم ہو۔ عامل کو اس بات کی احتیاط رکھنی چاہیے کہ مردے سے زیادہ کام نہ لے۔ بلکہ حسب ضرورت کام لیوے۔ اور اپنے پاس بلانے کا وقت وہ خود بتائے گا۔ لیکن یہ دریافت کر لیا جاوے۔ کہ کھانے کے وقت ضرور آئے گا۔ لیکن یہ ہرگز نہیں کہنا چاہیئے۔ کہ ہمزاد میرے ماتحت ہے خواہ کوئی کتنا ہی پوچھے اس کو یہ راز بالکل نہ بتایا جاوے۔ بلکہ کوئی قسم کے نقصانات پہنچنے کا اندیشہ ہے۔

# باب پنجم

## علم مسمریزم

طاقت مسمریزم وہ روحانی طاقت ہے۔ جو کہ الشعور پر ما تحت نے ہر ایک بشر کے اندر پیدا کی ہوتی ہے۔ اس کو یوگ ودیا بھی کہتے ہیں۔ اگر انسان میں طاقت پر قابو پالے۔ تو وہ ایسے ایسے عجیب و غریب کام کر سکتا



ہے۔ جن کو دیکھ کر لوگ دنگ رہ جاتے ہیں۔ اور ایسے ایسے یہ کرشمات دکھا سکتا ہے۔ کہ بیان نہیں ہو سکتے۔ لیکن یہ ضروری ہے کہ اس کے عمل کرنے والا ہر طرح سے پرہیز گار ہو۔ صفائی قلب اس عمل کے لیے شرط اوّل ہے۔

مسمریزم کا عمل اپنی روحانی طاقت کے ذریعے اپنے معمول پر خواب مقناطیسی طاری کر کے اس سے تمام حالات آئندہ پیش آنے والے معلوم کر سکتا ہے۔ دور دراز کی خبریں منگوا سکتا ہے۔ غرضیکہ ہر کام اپنی حسب منشائے سکتا ہے اب ہم اس علم کے کچھ مختصر سے اصول درج کرتے ہیں۔

## عامل کے اوصاف

اس عمل کو ہر شخص خواہ وہ مرد ہو یا عورت، کسی مذہب کا ہو۔ کر سکتا ہے۔ لیکن صحت بدنی اچھی ہو۔ کسی دل کی بیماری میں مبتلا نہ ہو۔ بینائی کمزور نہ ہو۔ الشعور پر تما پر کبھی یقین رکھے مکر و فریب سے پاک۔ جھوٹ نہ بولے۔ رحمدل۔ ایماندار۔ کسی نشہ اشیاء کا استعمال نہ کرے۔ اور بد صحبت سے بچا رہے۔

## معمول کے اوصاف

معمول سات سال سے کم نہ ہو۔ اور اٹھارہ سال سے زیادہ نہ ہو

خوبصورت شیریں گفتار ہو۔ عامل اور معمول کے درمیان محبت پاک ہونی چاہیے۔ معمول اگر عورت ہو۔ تو بہتر ہے کیونکہ بہ نسبت مرد کے اس پر جلدی اثر ہوتا ہے لیکن حاملہ نہ ہونی چاہیے۔ معمول کی صحت اچھی ہو۔ آنکھیں موٹی موٹی بینائی تیز۔ اور دروغ گو نہ ہو۔ اور عامل کی طرح ہر طرح سے پرہیز گار ہو۔

## آنکھوں میں قوت مقناطیسی پیدا کرنا

ایک سفید دبیز کاغذ کا ٹکرا سات انچ مربعہ لے کر اس کے عین درمیان میں سیاہ روشنائی سے ایک گول داغ ایک پیسہ کے برابر گول لگاؤ۔ نشان بالکل گول ہو۔ پھر ایک علیحدہ کمرہ اپنے لیے مخصوص کرو جس میں طبیعت کو منتشر کرنے والا کوئی سامان نہ ہو اور اس کاغذ کو شمالی دیوار پر اپنی آنکھوں کے سامنے لگا دو۔ اور پھر ہر روز اس کے سامنے چوکڑی مار کر بیٹھو۔ اور اس نشان کو بلا گرنے پلکوں کے دیکھتے رہو جب تک تمہاری نظر کام کرے۔ اس کو دیکھو۔ جب نظریں تکان پیدا ہو جاوے تو بند کر دو۔ ہر روز مشق کو بڑھاتے جاؤ۔ یہاں تک کہ تم ایک گھنٹہ متواتر اس کو بلا گرنے پلکوں کے دیکھ سکو۔ اور بوقت اپنے قلب کو بالکل سو رکھو کسی قسم کا کوئی خیال یا فکر تمہارے دل میں نہ ہو اور نہ ہی بوقت عمل کوئی اور شخص تمہارے پاس بیٹھا ہو۔ اور عمل کا وقت بھی ایک ہی ہونا چاہیئے۔ پہلے دن جس وقت پر عمل کرو۔ پھر روزانہ بلا ناغہ ٹھیک اسی وقت پر کرنا چاہیئے۔



پہلے ایک دو روز آنکھوں میں تکلیف معلوم ہوگی۔ لیکن رفتہ رفتہ عادت ہو جانے پر درست ہو جائے۔ ایک ہفتہ کی مشق سے وہ سیاہ داغ کبھی زرد، کبھی سبز، اور کبھی سفید نظر آنے لگے گا۔ کبھی اس میں بادل چکر لگاتے نظر آویں گے۔ اور جوں جوں مشق بڑھے گی۔ وہ سیاہ داغ نظر سے بالکل غائب ہو کر کاغذ سفید نظر آنے لگے۔ تو جان لو کہ نظریں کشش مقناطیسی پیدا ہو گئی ہے۔

## معمول پر طاقت مقناطیسی ڈالنا

جب تم مشق اول میں کامیاب ہو جاؤ۔ تو پھر اپنے معمول کو اپنے سامنے بٹھلا کر اس پر عمل کرنا۔ شروع کرو۔ اسکی آنکھوں سے اپنی آنکھیں ملا کر بلا گرنے پلکوں کے اس طرف دیکھو۔ اور دل میں خیال کرو۔ کہ میں معمول بذریعہ طاقت مسمریزم بے ہوش کر رہا ہوں۔ تھوڑی دیر بعد معمول پر نیند کا غلبہ جاری ہو جاوے گا۔ اس وقت دونوں ہاتھوں سے پاس کرو۔ یعنی دونوں ہاتھ کی انگلیاں نیچے کر کے معمول کے سر کے نیچے لاؤ۔ اور خیال کرو۔ کہ میں معمول کے اندر قوت مقناطیسی بھر رہا ہوں۔ لیکن انگلیاں معمول کے جسم سے نہ چھو جاویں ایسا کرنے سے معمول پر حالت خواب طاری ہو جاوے گی۔

## معمول کو ہوش میں لانے کا طریقہ

جب معمول کو ہوش میں لانے کی ضرورت ہو۔ تو عامل کو واجب

ہے۔ کہ اپنے دل میں یہ خیال کرے۔ کہ اب معمول کو بیدار کر رہا ہوں اور اپنے ہاتھ کو معمول کے چہرہ پر آنکھوں کے نزدیک لے جا کر انگلیوں کی طاقت کو اپنی طرف کھینچے اور خیال کرے۔ کہ جو طاقت میں نے اس کے جسم میں داخل کی تھی۔ اب میں وہ واپس لے رہا ہوں اس طرح ۵ منٹ کرنے سے معمول کی بے ہوشی دور ہو کر ہوش آنی شروع ہو جائے گی۔

## عامل کے لئے ضروری ہدایات

عامل کو درجہ اول کا پرہیزگار ہونا چاہیئے۔ بوقت شروع عمل معمول سے نہایت شیریں گفتاری سے پیش آوے۔ اور محبت کی باتیں کریں۔ اور دل میں کسی قسم کی برائی۔ بغض۔ حسد۔ کوئی بد خیال نہ رکھے اور ایشور پرماتما پر مکمل بھروسہ رکھے۔ اور معمول کو جو بات پوچھے نہایت آہستہ اور واضح طور پر دریافت کرے۔ پیچیدہ سوالات جن کو معمول سمجھ نہ سکے۔ ہرگز دریافت نہ کرے۔ ہر ایک سوال مختصر ہو۔ اور لمبے لمبے سوال دریافت کر کے معمول کو تنگ نہ کیا جاوے۔

بحالت عمل معمول سے جو گفتگو ہو۔ وہ اس کو بحالت بیداری نہ بتلائی جاوے۔ ایک ہی وقت میں کئی قسم کے سوالات نہ کرنے چاہئیں۔ اس طرح سے معمول جواب میں غلطی کر دے گا۔



## امراض کا علاج بذریعہ مسمریزم

جب تم میں باقی قوت مقناطیسی پیدا ہو جاوے۔ اور مشق یہاں تک بڑھ جاوے۔ کہ تم ہر شخص کو دیکھ کر اور نگاہ ملا کر اس پر اثر ڈال سکو۔ تو اس درجہ میں پہنچ کر تم ہر مرض کا علاج بذریعہ مسمریزم کرنے کے قابل ہو جاؤ گے۔ جس مرض کا مریض تمہارے پاس آوے اس پر خواب مقناطیسی کر کے اس کو اس بات کا یقین دلاؤ کہ میں تمہاری تکلیف دور کر رہا ہوں اور ہاتھوں سے قوت پاس کر کے اس مرض کے خارج کرنے کا خیال کرو۔ اس طرح عمل کرنے سے طاقت مقناطیسی کے ذریعہ مرض کو آرام آجائے گا۔

## سر درد کا علاج

مریض کے دل پر خواب مقناطیسی طاری کرو۔ پھر مقام درد پر ہاتھ چھونے ہاتھوں کے پاس کرو۔ اول دل میں خیال کرو۔ کہ میں درد کو خارج کر رہا ہوں۔ اور بحالت خواب مریض کو یکسوئی خطاب سے یہ کہو۔ کہ دیکھو میں تمہاری درد کو دور کر رہا ہوں تم اب بالکل تندرست ہو جاؤ گے اس طرح تین دن عمل کرنے سے درد دور ہو جائے گا۔ اسی طرح پیٹ کی درد کمر کی درد وغیرہ

کی درد - یا بدن کے کسی اعضاء ہیں. درد ہو - عمل کرنے سے آرام ہو جاوے گا - اسی طرح دیگر امراض کے مریضوں پر بھی عمل کیا جا سکتا ہے -

# باب ششم

## علم قیافہ

علم قیافہ نہایت ضروری علم ہے - بجنسہ ملنے پر ہر ایک چیز کے اچھے بُرے ہونے کا اندازہ بذریعہ عقل لگانے کا ہے پس لازم ہے - کہ ہر عضو کی جانچ نہایت غور و فکر سے کر کے نیک و بد ہونے کا حکم لگا دیں - اب ہم ذیل میں ہر ایک اعضاء انسانی کا قیافہ درج کرتے ہیں -

### سر

(۱) سر بڑا اور گول ہو تو وہ شخص - مستقل مزاج - دیانت دار



اور صاحب کردار ہوتا ہے چھوٹا سر اور لمبی و پتلی گردن والا بد تہذیب کمزور ہوتا ہے - لمبا سر بے وقوفی کی علامت ہے چھوٹا سر کم عقلی پر دلالت کرتا ہے - بڑا سر اور فراخ چہرہ عشق پرستی کی علامت ہے -

### پیشانی

چوڑی پیشانی اور کھوپری پر بال کم ہونے دولت مندی کی نشانی ہے - کشادہ پیشانی والا - دیانت دار - حلیم الطبع سادہ مزاج ہوتا ہے - گہری اور تنگ پیشانی لاف زنی کی علامت ہے پُر گوشت پیشانی والا - عالی - حوصلہ - مغرور اور کم عقل ہوتا ہے -

### آنکھیں

آنکھیں بڑی بڑی باہر کو ابھری ہوئی - سادہ مزاج اور دوسروں کے احسان کو فراموش نہ کرنے والا ہونے کی علامت ہے - چھوٹی اور گول آنکھیں زود اعتقادی اور قیاسی کی علامت ہیں - آنکھوں کا جلد جلد حرکت کرنا - مکاری اور حیا کی دلالت کرتا ہے - اندر کی طرف دھنسی ہوئی آنکھیں حاسد اور تند طبیعت ہونے کی نشانی ہے - گربہ چشم ضدی اور دغا باز ہوتا ہے -

## آبرو

ابرو ابھرے ہوئے ہوں۔ تو محبوب مستورات، ابرو پر بال
جاہل ہونے کا نشان۔ خمدار ابرو امیری کی علامت۔ ابرو پر بال
کم ہوں تو مفلسی کی نشانی ہے۔

## ناک

جس کی ناک لمبی مانند طوطا کے ہو۔ تو وہ صاحب اقبال
حاکم وقت۔ چھوٹی ناک۔ بدبختی کی نشانی۔ مقدار سے زیادہ
لمبائی ہے بے شرم۔ نازک۔ درمیان سے چوڑی آگے
تنگ ہو تو دروغ گو۔ بدنصیب ہو ناک کے سوراخ زیادہ
کشادہ ہوں۔ تو جھگڑالو۔ دروغ گو۔ ناک کا سرخ رنگ ہونا
بدفعلی کی علامت ہے۔ ناک درمیان سے اونچی۔ عالی ہمتی اور
دور اندیش ہونے کی علامت ہے۔ درمیان سے پشت پر ہونا
شریر بدذات ہونے کی دلیل ہے۔

## لب

لب فربہ اور لمبے حاسد کینہ ور ہونے کی دلیل۔ رنگ سیاہ
منحوس۔ سفید بیماری کی علامت۔ ایک لب چھوٹا۔ اور دوسرا بڑا
بہت آرام طلب ہو۔ لب زیریں بڑا ہو۔ تو انسان زود رنج ہوتا
ہے۔



## دانت

چمک دار ہوں۔ تو نیک نصیب۔ سیاہ رنگ ہوں۔ تو بد
نصیب۔ چھوٹے ہوں تو حلیم الطبع۔ لمبے ہوں تو حاسد بے
شرم۔ باہم ملے ہوئے ہوں۔ تو حسن پرست ہو۔ لمبے اور باہر نکلے
ہوئے ہوں۔ تو جھگڑالو فسادی ہو۔

## آواز

اگر بادل کی گرج کی مانند ہو۔ تو بہادر حکمران۔ اگر ڈھول
کی طرح ہوں تو راگ رنگ کا شوقین۔ باریک اور صاف ہو تو
عقل مند دور اندیش۔ تیز آواز بدخلق۔ مطلب پرست۔ نرم اور
آہستہ آواز ہو تو عقلمند۔ حلیم الطبع دانا ہو۔

## کان

کان موٹے اور بڑے بڑے ہوں۔ تو بے وقوف۔ بد بالوں کم
عقل ہو۔ چھوٹے ہوں تو جاہل۔ باریک اور نازک ہو تو راجہ سمجھو
بہت لمبے ہوں تو بے ہودہ بے وقوف ہو۔

## چہرہ

گول ہو تو ملنسار خوش مزاج۔ چوڑا ہو تو کم بخت چھوٹا ہو تو جھگڑالو
بیوقوف پر گوشت چہرہ زندہ دلی اور فیاضی کی نشانی چہرہ پر پسینہ آنا عیاشی

کی علامت ہے ۔

## گردن

چھوٹی پُر گوشت ہو ۔ تو دولت مند ۔ دراز ہو تو دلاری بد نصیب ٹیڑھی ہے مفلس ۔ اونچی سے چور ۔ صراحی دار ہے ہر دلعزیز ہو اگر کوتہ ہو ۔ تو دغا باز فریبی ہو ۔

## رخسارے

اگر اونچے ہوں تو خود غرض مطلب پرست ہو ۔ اگر رخساروں میں گڑھا پڑے ۔ تو دولت مند امیر ہو ۔

**زبان :-** سرخ نوک دار ہو تو نیک بخت صاحب طالع ۔ سفید ہو تو بدکار ۔ سیاہ سے بد قسمت ۔ اگر موٹی ہو تو نیکی کے کام کرے ۔

**چھاتی :-** کشادہ پر گوشت ہو تو مغرور ظالم ۔ چھاتی تنگ درمیان سے اونچی ہو تو ایماندار ۔ ظاہر باطن میں یکساں چھاتی پر بال ہوں ۔ تو عیش پرست ہو ۔

**بازو** اگر دراز ہوں تو عقلمند ۔ خود پسند ۔ مقدار سے چھوٹے ہوں تو مفلس ۔ دلاری ۔ پر گوشت ہوں تو حسن پرست اگر بازو پر بال زیادہ ہوں تو عیاش ذہین ہو ۔

کاتب محمد ارشد سپرا

ملنے کا پتہ

حمید بک ڈپو ۔ نولکھا بازار ۔ لاہور